اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## رمضان جسم کی زکوۃ۔

یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ آمَنُوْا کُتِبَ عَلَیْکُمُ الصِّیَامُ کَمَا کُتِبَ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکُمْ لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ۔{البقرہ:۱۸۴}

ترجمہ: اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! تم پر روزے اسی طرح فرض کر دیئے گئے ہیں جس طرح تم سے پہلے لوگوں پر فرض کئے گئے تھے تا کہ تم تقویٰ اختیار کرو۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

**☆ حضرت ابوہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا:**

’’ہر ایک چیز کی زکوٰۃ ہے اور جسم کی زکوۃ روزہ ہے اور روزہ آدھا صبر ہے۔

(سنن ابن ماجہ کتاب الصیام)

**ایک اور روایت ہے:**

’’نماز پڑھو نجات پا جاؤ گے اور زکوۃ ادا کرو فلاح پا جاؤ گے اور روزے رکھو صحت و تندرستی پا جاؤ گے اور سفر کرو غنی ہو جاؤ گے۔‘‘

**☆ حضرت ابوہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا:**

’’اللہ تعالیٰ نے فرمایا: آدمی کا ہر عمل اس کے لیے ہے اور ہر نیکی کا ثواب دس گنا سے لے کر سات سو گنا تک ہے۔ سوائے روزہ کے کہ وہ میرے لیے ہے اور میں ہی اس کی جزاء عطا کرتا ہوں، یقیناً وہ (روزہ دار) کھانا اور شہوت نفسانی کو میری وجہ سے ترک کرتا ہے اور اپنا پینا اور شہوت میری وجہ سے ترک کرتا ہے، پس وہ (روزہ) میرے لیے ہے اور میں ہی اس کی جزاء عطا کرتا ہوں۔‘‘

(سنن دارمی۔1770)

**☆ آنحضرت ﷺ نے فرمایا:**

’’اور جس روز تم میں سے کوئی روزہ سے ہو تو نہ فحش کلامی کرے اور نہ جھگڑے اور اگر اسے (روزہ دار کو) کوئی گالی دے یا لڑے تو وہ یہ کہے کہ میں روزہ سے ہوں۔‘‘ (ترمذی کتاب الصوم)

**☆ حضرت ابوہریرہؓ بیان کرتے ہیں:**

’’نبی ﷺ نے فرمایا: جو شخص جھوٹ بولنا اور اس پر عمل کرنا نہ چھوڑے تو اللہ کو کوئی حاجت نہیں کہ وہ شخص اپنا کھانا پینا چھوڑ دے۔‘‘

(بخاری)

**مدرس**............................

